


بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عید الضحیٰ کے موقعے پر امتِ مسلمہ کے لئے پیغام۔۱۴۳۳

## از امیر حکیم اللہ مسعود (حفظہ اللہ)

أعوذ باللہ من الشیطان الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَاللهُ غَالِبٌ عَلَىٰٓ أَمْرِهِۦ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ ٱلنَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ[یوسف : 21]

"اور اللہ اپنے حکم پر غالب ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔"

امتِ مسلمہ کے غیور نوجوانو، بزرگو، دوستو اور ماؤں، بہنو!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

آج ۲۶ اکتوبر ۲۰۱۲ کو اس مقدس اور مبارک دن کی خوشی میں تمام امتِ مسلمہ کو خصوصاً پاکستان کے غیور مسلمانوں کو عید مبارک پیش کرتا ہوں۔ عزیز دوستو! آج عالم اسلام کو جس خطرناک چیلنج اور مصائب کا سامنا ہے اس کی نظیر تاریخ میں ملنا مشکل ہے۔ جب کفار اور مرتدین گزشتہ کئی دہائیوں سے ظلم و ستم کے پہاڑ کھڑے کر کے امتِ مسلمہ کے عزائم کو پست نہ کر سکے۔ بلکہ چند علاقوں میں مسلمانوں اور مجاہدین کو ختم کرنے کی مہم سے دنیا کے کونے کونے میں اسلام اور جہاد کی بہاریں آنے لگیں تو ان ظالموں نے شعائرِ اسلام پر حملے شروع کئے اور ہمارے ایمان اور عقیدے کو متزلزل کرنے کی کوشش کی، کبھی قرآن مقدس کو غلاظت میں ڈال کر ہمارے حوصلوں کا امتحان لیتا ہے، اس کتابِ عظیم و شان کو جلا کر اور پھاڑ کر ہماری ایمانی غیرت کو للکارا جا رہا ہے۔ حضور سرورِ کائنات ﷺ کے کارٹون بنا

کر ہمارے دلوں کو جلایا۔ اور اب تو ظلم کی انتہا ہو گئی کہ باقاعدہ آپ ﷺ کی شان میں گستاخانہ فلم بناڈالی۔

میرے نہایت محبوب مسلمان بھائیو! یہود و صلیب کے پجاریوں کے اس گھناؤنے عمل کا جواب سیکولر پاکستانی حکمرانوں کی طرف سے کبھی تو (توہین رسالت سے متعلق) ہندی قانون میں تبدیلی کی کوششوں کی صورت میں دیا جاتا ہے تو کبھی گستاخِ رسول لڑکی کو باعزت بری کرنے کی کوشش میں دیا جارہا ہے۔ اور یہ سیکولر پاکستانی میڈیا بھی، جو بعض اوقات مسلمان نظر آنے لگتا ہے، لیکن توہینِ رسالت اور توہین قرآن کے معاملے میں تو ان حکمرانوں سے دو قدم آگے نکل جاتے ہیں اور ان گستاخوں کی وکالت اور صفائی میں مگن ہو جاتے ہیں۔ اور بعض معمولی واقعات کی آڑ میں اسلام پسندوں اور مجاہدین کے خلاف زہریلا پروپیگنڈا شروع کر دیتے ہیں۔ دراصل یہ ایک ہی نظام کے لوگ ہیں، کبھی جھوٹے بیانات دیے جاتے ہیں تاکہ اسلام اور مسلمانوں میں دوریاں پیدا کی جائیں۔ کبھی جہادی قائدین کو خیال میں مار کر مسلمانوں اور مجاہدین میں تفریق ڈالنے کی کوشش کی جاتی ہے، جو کہ ان کی خام خیالی ہے، ہمیں حوصلہ رکھنا ہے اور ڈٹ کر ان کا مقابلہ کرنا ہے۔

میں عوام سے کہنا چاہتا ہوں کہ پاکستان کا بدنام زمانہ استخباراتی ادارہ آئی ایس آئی مسلمانوں کے درمیان حملے اور دھماکے کر کے مسلمانوں اور مجاہدین کے درمیان خلا پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں، لہٰذا رائے قائم کرنے سے پہلے طالبان کے موقف کا انتظار ضرور کریں۔

میرے عزیز بھائیو اور دوستو! ہم اور آپ پر مسلط کردہ یہ سیکولر جمہوری طاغوتی نظام ہی ہے جس نے کفار کو اتنا جری کر دیا اور ہمارے ہاتھوں کو باندھ دیا ہے، یہ منحوس نظام ہر کفر کو تحفظ دیتا ہے۔ لہٰذا امتِ مسلمہ کے غیور نوجوانو! اٹھو اور اس طاغوتی نظام کو اکھاڑ پھینکو اور احیائے خلافت کی کوششوں میں شریک ہو جاؤ۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

عيد الأضحى 1433 هـ — 2012 م

المصدر: (مركز صدى الجهاد الإعلامي)




الجبهة الإعلامية الإسلامية العالمية

رصد لأخبار المجاهدين وتحريض للمؤمنين